گلاب شاہ مشہدی (۸۵)۔آپ کا کچھ کلام چشمۂ نور (مرتبہ، سید نور اللہ سیالکوٹی) میں بھی شایع ہوا تھا۔(۸۶)

**سیدزمان علی شاہ کربلائی:** آپ ٹھاکرہ موہڑہ میں سید شیر علی کے ہاں پیدا ہوئے۔آپ علاقہ بھر میں معروف شیعہ عالم نیز پنجابی زبان کے شاعر تھے۔آپ کی ایک تصنیف منبع الاوصاف ۱۸۸۸ء میں لاہور سے شایع ہوئی جبکہ منظوم پنجابی تصنیف گلبدن نونہال ۱۹۰۹ء میں شایع ہوئی۔۱۰ صفر ۱۳۵۷ھ کو آپ نے وفات پائی اپنی ہی بنائی ہوئی امام بارگاہ میں دفن کیے گئے۔

**شوداس:** آپ موضع ہرنال کے رہنے والے تھے،استاد الشعراء غریب چند ساکن کاکا (تحصیل کہوٹہ) نے بطور معاصر شاعر آپ کا ذکر کیا ہے۔(۸۷)

**مہر بخش:** غریب چند نے بطور شاعرِ گوجرخان آپ کا ذکر کیا ہے(۸۸)، نیز ۱۹۳۶ بکرمی میں آپ کے اور غریب چند کے درمیان اشعار میں سوالات وجوابات کا مقابلہ ہوا تھا،مہر بخش کا ایک چومصرعہ کلام غریب چند میں شامل ہے۔(۸۹)

**امام بی بی:** موضع خصالہ (تحصیل راولپنڈی) میں پیدا ہوئیں۔ان کی شادی موضع کنیال کے فتح مہدی (م ۱۹۷۲ء) سے ہوئی۔ان کے نوجوان بیٹے عبدالرحمٰن کی اچانک موت ان کی سخن گوئی کا سبب بنی۔دسمبر ۱۹۴۶ء میں وفات پائی،موضع کنیال میں ہی مدفون ہیں۔انکی ایک سی حرفی ملک محمد اشرف کلریالوی کی مرتبہ مدح غوث پاک میں شامل ہے۔(۹۰) سائیں نادر خان زار کے مرتبہ مناظراں شاعراں (قلمی) میں بھی ان کا ایک چومصرعہ شامل ہے۔جبکہ ان کا خاصا کلام ان کے لواحقین کے پاس موجود ہے۔نمونہ کلام (۹۱):

الف: الف نوں میم دی طلب ہوئی تائیں زلف دی جھلک دکھان آیا
دیوا کن فیکون دا بال کے تے نال ذات دے ذات ملان آیا

اس نور حضور دی دیگ اندر جامہ عشقِ حقیقی رنگان آیا

بین مار یئین دی مام بی بی!، ’’ خاطر ہیر دی جھنگ مہمان آیا‘‘

**مولانا عبدالعزیز چشتی نگائلوی:** موضع نگائل کے رہنے والے تھے، گوجر خان شہر میں خوجیانوالی مسجد میں امام تھے۔ان کی نسبتِ بیعت پیر مہر علی شاہ گولڑوی سے تھی۔ان کا سولہ صفحات پر مشتمل مجموعۂ کلام مجموعۂ غزلیات (= **کاپی غزلیات در شانِ حضرت گولڑوی**) اندر پریس سیالکوٹ سے شایع ہوا تھا۔

**محمد الدین :** یہ کارخانہ انگریزی مٹھائی گوجر خان میں کام کرتے تھے،ان کی نسبتِ بیعت حافظ عبدالکریم نقشبندی (۷ جمادی ۱۲۶۴-۲۸محرم ۱۳۵۵ھ ) سے تھی،انہی کی مدح میں آٹھ صفحات اور سولہ بندوں پر مشتمل ایک طویل نظم **فراقِ مرشد** کے نام سے لکشمی آرٹ سٹیم پریس راولپنڈی سے شایع ہوئی تھی۔

**منشی محمد حسین چشتی:** آپ موہڑہ دھمیال میں مغل دھمیال برادری میں پیدا ہوئے۔پولیس میں محرر تھے اور نسبتِ بیعت پیر مہر علی شاہ گولڑوی سے تھی۔ان کا ایک مجموعہ **ہدیہ احمدی**،۱۹۲۲ء میں شانتی سٹیم پریس راولپنڈی سے ہوا تھا۔آپ نے ستمبر ۱۹۴۹ء میں وفات پائی اور موہڑہ دھمیال میں دفن ہوئے۔

**پیرزادہ غلام حیدر قریشی مخدومی:** آپ بارہ مولا (مقبوضہ کشمیر) میں پیر جمال الدین کے ہاں پیدا ہوئے۔۱۹۰۱ء سے قبل بوجوہ ہجرت کر کے موضع سکھو میں آ کر رہایش پذیر ہوئے۔اسلامیہ سکول سکھو کے قیام میں آپ کا کردار نہایت مرکزی رہا،ان کا آٹھ صفحات پر مشتمل ایک مختصر مجموعہ **ماہی مدینے والا یعنی ماہیا شریعت**، لکشمی آرٹ سٹیم پریس راولپنڈی سے شایع ہوا تھا۔جبکہ غیر مطبوعہ تمام کلام ان کے اخلاف کے پاس موجود ہے۔آپ نے ۱۲۴پریل ۱۹۵۰ء کو وفات پائی اور موضع سکھو میں ہی دفن ہوئے۔ان کے فرزندِ اکبر عبدالقیوم قریشی مرحوم (گوجر خان) پنجابی زبان کے اچھے شاعر تھے،ان کا کلام بھی ابھی تک غیر مطبوعہ ہے۔(۹۲)

**قاضی ولی محمد قطبالوی:** آپ قاضی غلام نبی کے ہاں موضع قطبال میں پیدا ہوئے، نسبتِ بیعت پیر مہر علی شاہ گولڑوی سے تھی۔ آپ کی ایک منظوم پنجابی تصنیف **اُکل غراب** کا قلمی نسخہ بوکڑہ کے قاضی عبدالحفیظ کے کتابخانہ میں اور اس کی ایک نقل راقم (بخطِ قاضی عبدالحفیظ) کے کتابخانہ میں ہے۔ آپ کی یہ تصنیف دراصل معاصر عالم مولانا غلام یٰسین عرف مولوی تورا پرنالوی کے ایک فتویٰ کہ جو دیسی کوے کی حلت پر مشتمل تھا کے رد میں ہے۔ (۹۳)

**قاضی محمد عباس قریشی:** آپ نادر علی قریشی کے ہاں موہڑہ نگیال میں پیدا ہوئے، آپ کی نسبتِ بیعت سید غلام حیدر علی شاہ جلالپوری سے تھی۔ ۷ محرم ۱۹۵۰ء کو آپ نے وفات پائی، موہڑہ نگیال میں ہی مدفون ہیں۔ **سلسلہ خاندانِ چشتی نظامی حیدری** کے نام سے آپ کی مختصر تصنیف شایع ہوئی۔

**مولانا محمد حسین قریشی چشتی:** آپ موضع بھنیر کسوال میں قاضی الٰہی بخش کے ہاں پیدا ہوئے۔ آپ کی نسبتِ بیعت سید غلام حیدر علی شاہ جلال پوری سے تھی، نیز آپ ان کے خلیفۂ اول بھی تھے۔ (۹۴) آپ پنجابی کے قادر الکلام شاعر تھے آپ کے پہلے شعری مجموعے **گلزار حیدری** کے آپ کی زندگی میں تین ایڈیشن شایع ہوئے۔ (۹۵) علاوہ ازیں **ارتحال حیدری یعنی فراقِ حیدری** اور **مدح خواجہ غلام حیدر علی شاہ جلالپوری** بھی آپ کی حیات میں ہی اشاعت پذیر ہوئے۔ (۹۶) آپ کا خاصا غیر مطبوعہ کلام آپ کے پوتے قاضی برکات احمد کے پاس موجود ہے۔ نیز آپ کی ایک غیر مطبوعہ سی حرفی راقم کے کتابخانہ میں بھی ہے۔ اسی طرح آپ کا کچھ کلام **نفحات المحبوب** (مرتبہ، قاضی نور عالم لنڈپوری) میں بھی شامل ہے۔ ڈاکٹر احمد حسین قریشی قلعہ داری نے **پنجابی ادب کی مختصر تاریخ** میں ضلع راولپنڈی کے شعراء میں ان کا بھی ذکر کیا ہے۔ (۹۷) ۱۹ اگست ۱۹۵۳ء کو آپ نے وفات پائی اور موضع بھنیر کسوال میں دفن ہوئے۔ (۹۸) آپ کے فرزند قاضی محمد اسلم (م ۷ فروری ۱۹۸۵ء) بھی پنجابی کے شاعر تھے ان کی ایک غیر مطبوعہ سی حرفی کا مخطوطہ ان کے صاحبزادے قاضی برکات احمد کے پاس موجود ہے۔

**مولوی محمد شفیع نقشبندی:** آپ موضع باغ فقیریہ میں مولوی رحم علی نقشبندی (م ۱۳۱۰ھ) کے ہاں ارائیں برادری میں پیدا ہوئے۔ درسِ نظامی کی چند ابتدائی کتب ہی پڑھ سکے۔ ان کی بیعتِ اوّل خواجہ عبدالرب عثمانی روپڑی (م ۶ رمضان ۱۳۶۲ھ/۱۹۴۳ء) سے ،جب کہ بیعتِ ثانی مولانا حسین علی نقشبندی (۱۹ ذیقعد ۱۲۸۳-۴ رجب ۱۳۶۳ھ) سے تھی۔ کچھ عرصہ میاں احمدہ (تحصیل راولپنڈی) میں بطور امام مسجد رہے بعدازاں باغ فقیریہ میں واپس آگئے جہاں تا دمِ وفات باغبانی کیساتھ ساتھ گاؤں کی مسجد میں امامت کی اور بچوں کو قرآن پڑھایا۔ آپ کی منظوم پنجابی تصنیف **سیف صدیقی** لکشمی آرٹ پریس راولپنڈی سے باہتمام مہتہ کشن چند موہن یکم مئی ۱۹۱۲ء کو شایع ہوئی تھی جو معاصر شاعر چنن شاہ نجفی کے **جھگڑا حقہ وکوزہ** کے جواب میں لکھی گئی۔ ان کا یکم جنوری ۱۹۶۰ء کو انتقال ہوا، موضع باغ فقیریہ میں ہی مدفون ہیں۔ (۹۹)

**قاضی محمد شریف قریشی:** آپ مولانا محمد حسین چشتی کے برادرِ خورد اور آرمی میں بطورِ پیش امام ملازم تھے۔ ان کی نسبتِ بیعت سید غلام حیدر علی شاہ جلالپوری سے تھی۔ ۲۴ دسمبر ۱۹۶۲ء کو فوت ہوئے، موضع بھنیر کسوال میں ہی مدفون ہیں۔ ان کی ایک سی حرفی **ارتحال حیدری** یعنی **فراقِ حیدری** کے ساتھ شایع ہوئی تھی۔ (۱۰۰)

**مولوی غلام رسول مسکین اعوان:** یہ موضع رجوعہ کی اعوان برادری میں پیدا ہوئے۔ والدین چونکہ بچپن میں ہی فوت ہو گئے تھے لہذا پرائمری تک ہی پڑھ سکے اور فوج میں ملازم ہو گئے۔ ۱۹۵۱ء میں بطورِ نایب صوبیدار ریٹائر ہوئے۔ آپ کی نسبتِ بیعت امیر حزب اللہ سید محمد فضل شاہ جلال پوری سے تھی۔ آپ کا ایک مجموعہ **برکاتِ حزب اللہ/نصیحت نامہ حیدری** جو یکم جمادی الثانی ۱۳۴۸ھ میں امان سرحد برقی پریس راولپنڈی سے شایع ہوا راقم کے کتب خانہ میں ہے۔ اس کے آخری صفحہ پہ درج ذیل تصانیف کی دستیابی کا بھی ذکر ہے۔ **گلستانِ فضلشاہ** (حصہ اول)/**گلستانِ فضلشاہ** (دوم)/**گلستانِ فضلشاہ** (سوم)/کرامات

حیدری مع معجزاتِ محمدی/ جھوک حیدری مع مسکین دادو رنگہ چرخہ/ باغِ حیدری کی ایک بھولی ہوئی بلبل/ فرمانِ حیدری مع عشق نبی۔ ۱۰ محرم ۱۳۸۸ھ/ ۱۹۶۸ء کو وفات پائی اور موضع رجوعہ میں ہی مدفون ہیں۔

**غازی سائیں وارث علی اودم بری:** یہ موہڑہ بجیال داخلی ڈریال میں مولوی فضل الدین کے ہاں چوہان راجپوت برادری میں پیدا ہوئے۔ ان کی نسبتِ بیعت پیر سید حسن نقشبندی (م ۳ محرم ۱۳۴۷، بھاگ نگر/ سرائے عالمگیر) سے تھی۔ پنجابی شاعر ہونے کے ساتھ ساتھ واعظ بھی تھے اور شاعری کو تبلیغی مقاصد کا صائب ذریعہ سمجھتے تھے۔ (۱۰۱) ان کی ایک سی حرفی منادی قیامت = جھنڈا اسلام کے ان کی حیات میں تیرہ ایڈیشن شایع ہوئے۔ جب کہ دوسری تصنیف وعظ احوالِ زمانہ = جاگو مسلمانوں قیامت نزدیک ہے میں بھی ان کا پنجابی کلام شامل ہے۔ (۱۰۲) اندازاً ۱۹۶۸ء میں وفات پائی۔ موہڑہ بجیال میں ہی مدفون ہیں۔ ڈاکٹر قلعہ داری نے ضلع راولپنڈی کے پنجابی شعراء میں ان کا تذکرہ کیا ہے۔ (۱۰۳)

**بھاگ خاں:** یہ موضع نڑالی میں پیدا ہوئے، نسباً مغل تھے اور ان کی نسبتِ بیعت سید غلام حیدر علی شاہ جلال پوری سے تھی۔ آپ اپنے دور کے نہایت مقبول عوامی شاعر تھے۔ بیسویں صدی کے پہلے عشرے میں جب طاعون کی وبا آئی تو ان کا یہ مصرعہ بہت مشہور ہوا بلکہ آج بھی گردونواح میں زبان زدِ عام ہے:

ماریں آپ تے نام طاعون والا چو ہے سٹنا ئیں ہر ہر مکان اندر

آپ کے معاصر شعراء الف دین (ترائی) اور کیشو بھٹ (نڑالی) سے شعری مقابلے ہوتے رہتے تھے۔ ۱۵ اپریل ۱۹۷۰ء کو آپ کا انتقال ہوا، نڑالی میں ہی دفن ہوئے۔ (۱۰۴)

**سائیں نادر خان زار:** آپ موضع کوری دولال میں فقیر محمد کے گھر مغل برادری میں پیدا ہوئے۔ آپ امیٔ محض تھے، نسبتِ روحانی پیر محمد شاہ بخاری سے تھی۔ ان کی تصانیف میں سی حرفی چار یار امیر المومنین/ قصہ شیریں فرہاد/ مندری حضرت علی مع باراں ماہ مطبوعہ ہیں۔ جب

کہ درج ذیل قلمی نسخے بخطِ شاعر ان کے لواحقین کے پاس محفوظ ہیں اور Scaned form میں راقم کی ڈیجیٹل لائبریری میں۔ جھگڑا مقدمہ حقہ وکوزہ مع نیا حال زمانہ/ جھگڑا مقدمہ حقہ وکوزہ یعنی آولی وچلم مناظرہ کردن (نسخۂ دیگر)/ بگے شیر دی نظم مع ڈالی/ مناظرہ شاعراں/ مدح منزلِ فقراء مع نورنامہ/ سی حرفی مدح پیر محمد شاہ بخاری/ سی حرفی دارالشفاء پنج تن/ سی حرفی شانِ قلندر/ سی حرفی شانِ محمدی/ سی حرفی در شانِ پیراں/ باراں ماہ وچھوڑا انور مع سی حرفی/ سہ سی حرفیاں/ قومی شاعری۔ ۱۶دسمبر ۱۹۷۱ء کوان کا انتقال ہوا، موضع کوری دولال میں ہی مدفون ہیں۔(۱۰۵)

**مولانا باغ علی چشتی**: آپ ۱۳۰۹ھ میں جناب نوائس علی کے ہاں ٹپیالی میں پیدا ہوئے۔ سلسلۂ نسب حضرت زبیر کے توسط سے حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ تک پہنچتا ہے۔ مختلف علماء کرام سے علومِ دینی کی تحصیل کی اور بعدازاں ساری عمر تدریس میں صرف کی۔ آپ کی نسبتِ بیعت پیر مہر علی شاہ گولڑوی سے تھی۔ آپ کی سب سے پہلی تصنیف انتخاب المواعظ المعروف احسن المواعظ (منظوم پنجابی) ۲۵ برس کی عمر میں ۱۳۳۴ھ میں اسلامی اسٹیم پریس لاہور سے شایع ہوئی تھی۔ دیگر کتب میں سفینۃ النوح (مطبوعہ)/ مدح پیر (مطبوعہ) اور محبوب الواعظین (قلمی) شامل ہیں۔ ۱۵رجب ۱۳۹۷ھ/ ۲جولائی ۱۹۷۷ء بروز ہفتہ کو آپ نے وفات پائی۔ موضع ٹپیالی میں ہی زیرِ خاک آسودہ ہیں۔ پوٹھوہار کے معروف پنجابی شاعر مولوی عبدالرحمٰن عبدل (م ۶اگست ۱۹۹۸ء) آپ ہی کے صاحبزادے تھے۔(۱۰۶)

**شیر علی تاباں**: آپ اردو، پنجابی اور پوٹھوہاری زبان کے کہنہ مشق شاعر تھے۔ ۱۹۰۶ء میں غلام علی کے ہاں موضع گلیانہ میں پیدا ہوئے۔ ٹیچنگ کے ساتھ ساتھ آپ خاکسار تحریک کے نہایت سرگرم رکن تھے اور آپ کی کاوشوں کی بدولت تحصیل گوجرخان میں خاکسار تحریک کو بالخصوص اسکول کے اساتذہ میں کافی فروغ ملا، بانی تحریک علامہ عنایت اللہ خان مشرقی (۲۵ اگست ۱۸۸۸-۲۷اگست ۱۹۶۳ء) بھی ایک بار گلیانہ تشریف لائے۔ آپ نے بچوں کے لیے

خضرِراہ کے نام ایک مجموعہ ترتیب دیا جو ۱۹۶۲ء میں شائع ہوا تھا۔ پنجابی کے مؤقر جراید میں آپ کا کلام نمایاں طور شایع ہوتا تھا، آپ کا خاصا غیر مطبوعہ پنجابی اور پوٹھوہاری کلام آپ کے صاحبزادے ولایت حسین تابانی کے پاس محفوظ ہے۔ آپ نے ۲۲ جنوری ۱۹۷۴ء کو وفات پائی اور گلیانہ میں مدفون ہیں۔ راقم کے نانا ماسٹر خورشید حسین (۱۹۱۰-۱۶ دسمبر ۱۹۸۵ء) کے ساتھ آپ کے گہرے مراسم تھے۔ راقم کے کتابخانہ میں نانا صاحب کے مکتوبہ ''پیامِ مشرق'' کے قلمی نسخہ کے آخر میں زاید ورق پہ تاباں صاحب کی نانا صاحب کے بارے درج ذیل رباعی مرقوم ہے، جس سے دونوں کی باہمی رفاقت کی گہرائی کا اندازہ ہوتا ہے۔:

آہ! میں کیسے تو ہو جاؤں
اپنے کو ''خورشید'' بناؤں
تجھ کو اپنے آپ میں دیکھوں
اپنے آپ میں تجھ کو پاؤں

**مولوی مولاداد:** اندازاً ۱۸۵۳ء کو موضع چچی نور میں گاماں خان کے ہاں گوجر برادری میں پیدا ہوئے۔ آپ کی بیعت پیر مہر علی شاہ گولڑوی سے تھی۔ کاشتکاری کے علاوہ وعظ بھی کرتے تھے، تصانیف میں بہشتی کنجی، زلفِ رسول مطبوعہ جب کہ گلزارِ یوسف غیر مطبوعہ ہے۔ ۲۵ اپریل ۱۹۷۸ء کو آپ نے وفات پائی اور اپنے گاؤں میں ہی دفن ہوئے۔ (۱۰۷)

**چوہدری فضل حق نصیر:** آپ ۱۹۰۲ء میں موہڑہ ہیراں داخلی دریالہ سیگن میں چوہدری بہادر علی خان کے گھر پیدا ہوئے۔ (۱۰۸) آپ کے والد نواب محمد بہاول خان بہاولپور کے پرائیویٹ سیکرٹری، انچارج تعمیرات اور اکاؤنٹنٹ جنرل رہے۔ فضلِ حق نے ابتدائی تعلیم بہاولپور میں حاصل کی ۱۹۲۲ء میں گورنمنٹ کالج لاہور سے بی اے اور ۱۹۲۴ء میں لاء کالج لاہور سے ایل ایل بی کر کے وکالت کا پیشہ اختیار کیا۔ ۱۹۲۸ء میں مقابلے کے امتحان پاس کر کے بطور

جج کئی اضلاع میں تعینات رہے۔۱۹۴۳ء میں فوج جوائن کی اور دہلی میں اسسٹنٹ ایڈجوائنٹ جنرل تک ترقی کی،۱۹۴۶ء میں دوبارہ سول سروس میں واپس آ گئے۔آپ کی درج ذیل کتب طبع ہوچکی ہیں: **کملی والا/چن تارے/سی حرفی آدم علیہ السلام/آیت الکرسی دا منظوم پنجابی ترجمہ/اللہ الصمد دی پنجابی تفسیر/سیرت الحبیب**۔(۱۰۹) ۱۴اگست ۱۹۷۸ء کو آپ نے وفات پائی،گلستان کالونی لین ۳ کے قبرستان میں مدفون ہیں۔(۱۱۰)

**ڈاکٹر موہن سنگھ دیوانہ:** آپ ۱۷مارچ ۱۸۹۹ء (۱۱۱) کو ماسٹر شیر سنگھ کے ہاں موضع سید میں پیدا ہوئے،آپ کے والد چونکہ موضع دیوی میں پڑھاتے تھے لہذا انہوں نے دیوی میں ہی سکونت اختیار کرلی تھی،یہی وجہ ہے کہ کتب میں آپ کی جائے ولادت موضع دیوی مرقوم ہے۔(۱۱۲) آپ نے ۱۹۳۲ء میں پنجاب یونیورسٹی لاہور سے ڈاکٹریٹ کی ڈگری لی،آپ کا یہ مقالہ ۱۹۳۳ء میں **A History of Punjabi Litrature(1100-1932)** کے نام سے سردار ہرکشن سنگھ پرنٹر اینڈ پبلشرز کے زیر اہتمام لاہور سے شائع ہوا تھا۔آپ کے بارے ڈاکٹر ہرنام سنگھ شان (پ ۱۹۲۳ء) نے لکھا ہے کہ:

> ."DR.MOHAN SINGH(1899-1984) was one of the most learned scholars and litterateurs of Punjab.He was a literary giant gifted with creative vision and critical insight. His vast knowledge of Vedanta,Yoga Shastra,Buddhism. Islamic Sufism, Hindu Bhakti, Sikh religion,and folk-tradition is evident from his published works.His mastery of English,Persian,Urdu,Hindi and Punjabi; working knowledge of Sanskrit, Apabhramsha and Arabic; and an amazing vocabulary stood him in good stead in earning him name and fame as an eminent intellectual of classical tradition.Mohan Singh was a prolific writer who wrote copiously in English,Urdu,Hindi and Punjabi with equal ease."[113]

۲۵مئی ۱۹۸۴ء کو چندی گڑھ (مشرقی پنجاب) میں اس عظیم اسکالر،شاعر اور صوفی کا

دیہانت ہوا۔(۱۱۴)اب تک کی تحقیق کے مطابق آپ تحصیل گوجر خان کے وہ پہلے فرد ہیں جنہوں نے پی۔ایچ۔ڈی کی ڈگری لی۔

**شاہ ولی:** موضع کنیال میں زمان علی کے ہاں چوہان راجپوت برادری میں پیدا ہوئے، سید چنن شاہ نجفی سے اصلاح لیتے تھے،آپ کی نسبتِ بیعت قادری سلسلہ میں سید محمود الگیلانی البغدادی سے تھی،آپ کا کل کلام اختر امام رضوی (کوٹ سیداں/گوجر خان) کے کتاب خانہ میں ہے۔آپ نے ۱۶ اکتوبر ۱۹۸۴ء کو وفات پائی۔(۱۱۵)

**حاجی امیر زمان کیالوی:** آپ ۱۵ جنوری ۱۹۲۱ء کو فضل خاں کے ہاں موضع کیال کی اعوان برادری میں پیدا ہوئے۔پرائمری پاس کرنے کے بعد مختلف مدارس میں زیرِ تعلیم رہے اور تکمیلِ علوم کی۔عمر کا خاصا حصہ کھٹیالہ شیخاں میں درس وتدریس میں صرف کیا،آخری عمر میں گاؤں واپس آ گئے اور ۱۶ اکتوبر ۱۹۸۷ء کو وفات پائی۔آپ عالمِ دین،حکیم ہونے کے ساتھ پنجابی کے شاعر بھی تھے۔ان کی سی حرفی معرفتِ شریعت اور کچھ منظوم خطوط ابھی تک غیر مطبوعہ ہیں اور ملک محمد اقبال (کیال) کے کتب خانہ میں ہیں۔(۱۱۶)

**قاضی عزیز الرحمٰن:** آپ میاں وہاب الدین کے ہاں موضع بجرانہ کی اعوان برادری میں پیدا ہوئے۔کچھ عرصہ کالا باغ ضلع ہزارہ میں محکمہ کنٹونمنٹ میں ملازمت کی۔ان کی چند سی حرفیاں اور کچھ منظوم مکاتیب بخطِ شاعر راقم کے کتب خانہ میں ہیں۔۲۴ جون ۱۹۸۹ء کو وفات پائی اور بجرانہ میں ہی دفن ہوئے۔

**مولوی عبدالواحد عبدی:** آپ حافظ غلام محمد کے ہاں بردیانہ میں پیدا ہوئے۔آپ عالمِ دین ہونے کے ساتھ ساتھ معروف قصہ گو پنجابی شاعر بھی تھے،آپ کی نسبتِ بیعت خواجہ عبدالرب عثمانی سے تھی۔بطورِ امام مسجد کئی مقامات پہ قیام پذیر رہے،آپ کے قصوں کے کئی ایڈیشن شایع ہوئے جو عوام میں خاصے مقبول ہوتے تھے۔عمر کے آخری حصے میں موضع جاتلی کی مسجد میں امام تھے اور وہیں ۱۹۸۹ء یا ۱۹۹۰ء میں وفات پا کر دفن ہوئے۔ان کی تیس کے قریب

مطبوعہ تصانیف راقم کی نظر سے گزری ہیں۔

**زمان مہدی قاصر:** ۱۳ جولائی ۱۹۱۶ء کو منشی محمد حسین چشتی کے ہاں موہڑہ دھمیال کی مغل دھمیال برادری میں پیدا ہوئے۔خالصہ ہائی سکول سکھو سے نہم تک تعلیم حاصل کی، بعدازاں فوج میں بھرتی ہوئے اور بطورِ حوالدار ریٹائر ہوئے۔آپ حزب الانصار (بھیرہ) کے نہایت سرگرم رکن تھے،آپ کا کلام حزب کے مجلّہ **شمس الاسلام** میں شایع ہوتا تھا نیز آپ ان کے اجتماعات میں بھی نظمیں پڑھتے۔آپ کی تین سی حرفیاں (**سی حرفی یادگارِ خالد/سی حرفی فراقِ یوسف/سی حرفی شانِ رسالت**) شایع ہوئیں بقیہ اردو و پنجابی کلام کے قلمی نسخہ جات راقم کے کتابخانہ میں محفوظ ہیں۔آپ نے ۷ جون ۲۰۰۱ء میں وفات پائی اور اپنے گاؤں میں ہی دفن ہوئے۔

**محمد لطیف قمر:** آپ ۱۰ مئی ۱۹۲۷ء کو مولوی فیروز خان (م ۱۱ مارچ ۱۹۹۱ء) کے ہاں موضع نڑالی میں پیدا ہوئے۔نڑالی سکول سے مڈل تک تعلیم حاصل کی اور ۱۹۴۲ء میں انڈین آرمی میں بھرتی ہو کر دوسری جنگِ عظیم میں شرکت کی۔کچھ عرصہ محکمۂ انسدادِ بے رحمی (کراچی) میں ملازمت کی۔آپ کی نسبتِ بیعت سلسلہ قادریہ سہروردیہ میں صوفی محمد نقیب اللہ شاہ (۱۸۹۶-۱۹۹۵ء) سے تھی۔آپ نے عملی سیاست میں بھی حصہ لیا اور کونسلر منتخب ہوئے۔ آپ خاصے زود گو شاعر تھے،اردو، فارسی اور پنجابی میں آپ کی تخلیقات ابھی تک غیر مطبوعہ ہیں ،ان کا خاصا غیر مطبوعہ کلام راقم کے کتابخانہ اور بقیہ ان کے فرزندِ سوم یسار مصطفیٰ کے پاس محفوظ ہے۔۲۶ ستمبر ۲۰۰۱ء کو حرکتِ قلب بند ہو جانے سے ان کا انتقال ہوا۔نڑالی میں ہی نئے قبرستان میں زیرِ خاک آسودہ ہیں۔(۱۱۷)

**ملک محمد اشرف کلریالوی:** آپ ۱۹۴۴ء کو سمندر خاں کے ہاں موضع کلریالہ میں پیدا ہوئے ،موضع سید ہائی سکول سے میٹرک کیا۔۱۸ اکتوبر ۲۰۰۵ء کو راولپنڈی میں انتقال ہوا ،اپنے آبائی گاؤں کلریالہ میں دفن ہوئے۔آپ نے چھوٹے بڑے کافی قصے اور مشائخ کی سوانح عمریاں تصنیف کیں۔

(III)

قیامِ پاکستان کے بعد تشکیل پانے والی شعری روایت پر احمد علی سائیں (م ۱۴ ۱۱ اپریل ۱۹۳۲ء) کے خاصے اثرات نظر آتے ہیں، مگر اس کے ساتھ ساتھ، محراب خاور (پ ۳۱ جنوری ۱۹۴۴ء) (۱۱۸)، راجہ ولایت اظہر (پ ۱۸ اگست ۱۹۳۴ء) (۱۱۹) اور حنیف حنفی (پ ۶ جون ۱۹۵۲ء) (۱۲۰) نے رومی و اقبال سے استفادہ کرتے شعری سرمائے میں اہم اضافے کئے ہیں۔

بزرگ شعراء میں سید حبیب شاہ بخاری (بھائی خان) (۱۲۱) اور قاضی محمد رشید (موہڑہ امین) کا شمار کہنہ مشق اساتذہ میں ہوتا ہے۔اسی طرح جدید پنجابی شاعری میں اختر امام رضوی نہایت معتبر نام ہے، یوں ہی دولتالہ کے اختر دولتالوی کی شاعری سماجی ناہمواریوں کے خلاف ایک بھرپور مزاحمتی آواز ہے۔

ذیل میں ہم دیگر شعراء کی ایک مجمل فہرست پیش کر رہے ہیں تا کہ گوجر خان کی پنجابی شعری روایت کے تنوع کا اندازہ ہو سکے۔

| | |
|---|---|
| لالہ صادق حسین<br>(م ۱۴ اگست ۱۹۹۹ء، موہڑہ کھبل (۱۲۲) | نمبردار علی حیدر (موہڑہ سدھال) (۱۲۳) |
| نمبردار محمد حسن (بھیر کلیال) (۱۲۴) | راجہ زمرد حسین (جھانگی) (۱۲۵) |
| فاضل شایق نوشاہی<br>(موہری برسال) (۱۲۶) | میاں کرامت حسین نوشاہی<br>(م ۷ اگست ۱۹۵۰ء، جیرور تیال) |
| سید ساون شاہ (تنگدیو سیداں) | شیر زمان<br>(۱۹۰۸-۱۱۰ اپریل ۱۹۸۲ء، پڑی فروزال) |

| | |
|---|---|
| مستری فضل خان (گوجر خان)(۱۲۷) | قاضی محمد افضل نوشاہی<br>(م ۷ دسمبر ۱۹۸۶ء، ماہندر)(۱۲۸) |
| حاجی محمد سلیمان مستان (ڈھوک آہیر) | سراج دین (گوجر خان) |
| عبدالرزاق مخلص<br>(م ۱۴ دسمبر ۱۹۹۳ء، ماہندر) | اعتبار حسین قاصر<br>(م دسمبر ۲۰۰۱ء، ڈھوک ہاشو/ جنڈ نجار) |
| محمد بشارت ساقی<br>(م ۲۹ مارچ ۲۰۰۳ء، ملکوال/ چنگا میرا) | سائیں عبدالرحیم رخیم<br>(م ۱۰ دسمبر ۲۰۰۳ء، بھائی خان) |
| سجاول خان<br>(۱۸۹۳-۱۱۳ اپریل ۱۹۶۳ء، پڑی) | عبدالحمید شمسی (سکھو) |
| حاجی محبوب حسین (موہڑہ کنیال) | شفیق فیضی (کلیال) |
| رفیع راز (چہاری بنگلہ) | محمد صدیق رمزی (جنڈ مہلو)(۱۲۹) |
| صاحبزادہ شاہد الحسن مہر شاہ نوشاہی<br>(دھماں)(۱۳۰) | شبیر پرنم<br>(م ۲۰۰۷ء، موہڑہ کھکھیاں) |
| قاضی ضیاء الحق<br>(م ۱۱ جولائی ۱۹۹۳ء، چنگا میرا)(۱۳۱) | کرم الٰہی شیخ<br>(م ۱۸ مئی ۱۹۹۸ء، آڑہ/ قاضیاں) |
| قاضی محمد ارشاد الٰہی لودوی<br>(۱۹۱۷-۹ فروری ۱۹۸۵ء، لودے) | بابو محمد اکرم شہرت کلیامی<br>(قطب فروزال)(۱۳۲) |
| جاوید شمشاد<br>(پ ۱۴ اگست ۱۹۵۴ء، جنڈ نجار)(۱۳۳) | عدیل نازش<br>(بھائی خان)(۱۳۴) |
| عبدالرحیم دلشاد نوشاہی (پیم)(۱۳۵) | محمد یحیٰی ناظر (چنگا میرا)(۱۳۶) |

| | |
|---|---|
| بابو غضنفر علی سجاد (دریالہ خاکی) (۱۳۷) | سلیم مرزا (گوجرخان) (۱۳۸) |
| مہتاب دین (موہری برسال) | میاں قاسم علی نوشاہی (جیر در تیال) (۱۳۹) |
| نثار یاور (قاضیاں) | ازرم خیام (گوجرخان) |
| خالد محمود (کوہل) | حسن دلگیر (منجوٹھ) (۱۴۰) |
| رفاقت علی نازش (منجوٹھ) | سجاد وسیم کیانی (دریالہ خاکی) |
| حنیف سیرت (تھاتھی) | سید تراب نقوی (تنگدیو سیداں) |
| اشفاق بادل (دلمی) | نذیر بشیر (مسہ کسوال) |
| سلیم رضا فاخر (ڈھوک ہاشو) | اعظم طارق (تھرجیال) |
| نظام الدین نظامی (پنجگراں) | پہلوان شاہ (پھروال) (۱۴۱) |
| جمعہ دار نوازش علی (بھلیسر) (۱۴۲) | حافظ نذر حسین نقشبندی (رتیال) (۱۴۳) |
| خداداد (پہلوٹ) | گلستان سرشار (چیڑ بالا) |
| ظفر عزمی (پمال) | عبدالرزاق ذوق (بڑی فروزال) |
| سائیں عبدالرشید (رتیال) | عدالت حسین عظیم (بینس) |
| فیصل منیر امر (رتیال) | عبدالغفار بانکا (رتیال) |
| امیر سلطان حاکم ضیاء (جاتلی) | محمد نواز مخلص (حصال) |
| ذوالفقار حسرت (حصال) | چن پیر بخاری (حصال) |
| قاری ظہور (پنجگراں) | ذوالفقار ثقلین (ٹھیکریاں) |
| قادر بخش (ڈھوک وہاب) | طارق درویش (دیوی) |
| سائیں رحمت (مغل) | فضل محمود عاطف (کلیام) (۱۴۴) |
| عابد امرت (موہڑہ فاطمہ) | محمد صادق (حصال) |

| | |
|---|---|
| شاہین (تھیہ گلباز) | غوث شہزاد (تھیہ گلباز) |
| ابرار بابر (ڈھونگ) | سائیں محمود (مسہ کسوال) |
| رشید عاصی (کالی پڑی) | محمد شریف عاجز (ممیالہ) (۱۴۵) |
| گلزار عاصی (کاہلی اعوان) | شفاعت مرزا (نڑالی) |
| حسن اختر اطیب (کالی پڑی) | عارف ادیب کیانی (کرنالی) (۱۴۶) |
| منیر احمد چشتی (اسلامپورہ) (۱۴۷) | طارق مبین (پہال) |
| امجد حیات بھٹی (آہدی) | یونس خیال (دیرہ مسلم) |
| افضل عابد (گوجر خان) | اشفاق زخمی (گوجر خان) |
| جاوید نشتر (روکھیاہ) (۱۴۸) | قمر افضال (مسہ کسوال) |
| بدرالزمان کیانی (جنڈ نجار) | اخلاق حسین ساقی (نڑالی جبیر) |
| بشیر منظر (کنیٹ خلیل) (۱۴۹) | عبدالقدوس روفی (چیچی بہادر) |

شعراء کے علاوہ پنجابی کتب کی اشاعت کے حوالے سے میاں شمس الدین قریشی (م ۱۴ اکتوبر ۱۹۶۳ء، مدفون ،دلمی طمہ)،ان کے چچا زاد میاں نظام الدین (مدفون ،دلمی طمہ) کا کردار بہت اہم رہا ہے، میاں شمس الدین کے بعد ان کے صاحبزادے حاجی عبدالرحمٰن (م ۳۰ مارچ ۱۹۷۴ء، مدفون، دلمی طمہ) نے اس روایت کو نبھایا۔

**نوٹ:** معروف شاعر ایشر سنگھ ایشر (۱۸۹۲-؟) بھی تحصیل کے معروف گاؤں کنیٹ خلیل میں چوہدری ڈھیرا سنگھ کے ہاں پیدا ہوئے۔ **بھائیا، دھرمی بھائیا، رنگیلا بھائیا، نواں بھائیا** ان کے معروف مجموعے ہیں۔ (اکرام الحق ،ص ۱۶۰: امرتسری ،میاں مولا بخش ،پنجابی شاعراں دا تذکرہ: مرتب، چودھری محمد افضل خان ،لاہور ،عزیز بک ڈپو، ۱۹۸۸ء، اول ،ص ۴۱۱)

(IV)

## حاجی محمد عالم

حاجی محمد عالم ۱۹۰۷ء کو کینٹ لدھو میں جناب محمد حسن کے ہاں بٹ برادری کے ایک دینی گھرانے میں پیدا ہوئے۔ابتدائی دینی تعلیم گھر پر ہی حاصل کرنے کے بعد آپ کو گورنمنٹ مڈل سکول کنیٹ خلیل (پرانا نام،کانیٹ تاج خان) میں داخل کرادیا جہاں آپ نے بالترتیب پانچویں اور آٹھویں جماعتوں کے امتحانات میں وظیفہ حاصل کیا۔۱۹۲۶ء میں میٹرک کا امتحان پاس کرنے کے بعدانڈین آرمی میں بھرتی ہوگئے۔کچھ عرصہ کے بعد ملازمت ترک کردی اور گاؤں میں ایک چھوٹا سا ڈیپارٹمنٹل سٹور کھولا اور کسبِ معاش کرنے لگے۔ان کی شریکِ حیات اک گھریلو خاتون تھیں،خدا نے انہیں اولاد کی نعمت سے بھی نوازا،جن میں چار بیٹے اور تین بیٹیاں شامل ہیں۔بیٹوں کے نام بالترتیب یہ ہیں:الحاج محمد اخلاق ارشد،محمد الیاس،ضمیر احمد اور محمد سجاد۔

## اخلاق ارشد

آپ حاجی صاحب کے ادبی جانشین ہیں،موصوف پوٹھوہار بھر کے پنجابی شعری حلقوں میں خاصے معروف ہیں۔آپ ۱۳ اپریل ۱۹۵۱ء کو پیدا ہوئے،۱۹۶۸ء میں گورنمنٹ ہائی سکول گلیانہ سے میٹرک کا امتحان پاس کرنے کے بعد ۱۹۶۹ء میں فوج میں بھرتی ہو گئے اور ۱۹۹۷ء میں بطورِ صوبیدار ریٹائر ہوئے۔آجکل پولٹری میڈیسن کے بزنس سے منسلک ہیں۔سنِ شعور سے ہی آپ کے اندر شعرگوئی کا ذوق موجود تھا،دورانِ ملازمت آپ کی ملاقات راجہ شبیر احمد طاہر سے ہوئی اور آپ نے ان سے اصلاحِ سخن کا رشتہ استوار کرلیا۔آپ کا مجموعۂ کلام زیرِ ترتیب ہے۔

**وفات:** حاجی صاحب آخری عمر میں اپنے بڑے صاحبزادے اخلاق ارشد کے پاس

گوجرخان آگئے تھے۔اور یہیں ۲۷ مئی ۱۹۹۱ء کو ان کا انتقال ہوا۔تکیہ بابا رحیم شاہ بخاری کے قبرستان میں دفن ہوئے۔

**تلامذہ:** آپ کے صرف ایک شاگرد کے بارے ہی اب تک معلوم ہو سکا ہے۔اور وہ ہیں شیر زمان۔

## شیرزمان

شیرزمان ولد محمد خلیل ولد فتح حیدر سوہاوہ کی مغل برادری میں پیدا ہوئے،مڈل تک تعلیم حاصل کرنے کے بعد انڈین آرمی میں بطور موٹر ڈرائیور ملازمت اختیار کی۔ان کی نسبتِ بیعت صاحبزادہ محمد اکبر شاہ بشند وروی (م ۵ جمادی الثانی ۱۳۵۵ھ)(۱۵۰) سے تھی۔۲۷دسمبر۱۹۵۴ء کو آپ نے وفات پائی۔(۱۵۱) آپ کا کچھ کلام تو اپنے استاد کے ساتھ دومشترکہ مجموعہ جات میں شایع ہوا جب کہ آٹھ صفحات پر مشتمل ایک مجموعہ چرخہ پند بے ہوشاں نریندر الیکٹرک پریس راولپنڈی سے شایع ہوا تھا۔حاجی صاحب نے ان کے بارے لکھا ہے کہ:

واہ واہ ذات تیری ذات پاک سائیں ودھنے آئے شگرد استاد کولوں
افلاطون لقمان تھیں تیز آہا چھری تیز ہے تیز جلاّد کولوں
میرا شیرزمان شگرد عاقل سخن تیز تے شیریں کماد کولوں
سخی مرد ہے مرد تے زرد چہرہ حال فہم دا تیز صیاد کولوں
بانکے شعر تقدیر ظہور کیتے سکتہ دور ہے شعر بنیاد کولوں
ڈوہنگی رمز تے وزن موزوں پورا شرمسار استاد امداد کولوں
اکدن آکھسی عجب تھیں عجب مصرے بانکے شعر تے صاف خراد کولوں
برکت اللہ تے نبی دی نال ہوسی محمد عالما! تیز فولاد کولوں

(رسالۂ عالم:ص ۷-۸)

چرخہ پند بے ہوشاں سے نمونۂ کلام(۱۵۲):

ساہ لعلاں دے ونجارے نی
نہ لبھدے مول اودھارے نی
نہ دیندے خویش پیارے نی
بازی ہوسی تن تنہائی آ
کت چرخہ تند نہ پائی آ
وچ غفلت رین وہائی آ

**معاصرین:** حاجی صاحب وسیع المشرب انسان تھے اور ان کا حلقۂ احباب خاصا وسیع تھا۔ان کے حلقۂ احباب میں صوفیاء،شعراء،حکماء،علماء وغیرہم شامل تھے۔ذیل میں ان کے چند قریبی دوستوں کا ذکر کیا جاتا ہے۔

**سائیں محمد اشرف قادری سہروردیؒ:** آپ ۱۹۰۰ء کو نڑالی میں جناب علی شان کے ہاں مغل برلاس برادری میں پیدا ہوئے۔برٹش انڈین آرمی میں ملازمت کی،ریٹائر ہونے کے بعد گاؤں میں ایک ڈپارٹمنٹل سٹور کھولا۔ابتدا میں قادری قلندری سلسلہ میں کسی بزرگ سے بیعت تھے اور دوبار چلہ کشی بھی کی۔بعدازاں ۸ جولائی ۱۹۵۹ء کو سلسلہ قادریہ سہروردیہ میں خواجہ صوفی محمد نقیب اللہ شاہ(۱۸۹۶۔۱۹۹۵ء) کے ہاتھ پہ تجدیدِ بیعت کی نیز خلافت سے بھی سرفراز ہوئے۔۳ ربیع الاول ۱۴۰۰ھ/۲۱ جنوری ۱۹۸۰ء کو بوقت فجر وضو کرتے ہوئے حرکتِ قلب بند ہوجانے سے آپ کا وصال ہوا۔نڑالی کے قدیم قبرستان میں مدفون ہیں۔(۱۵۳)

**حکیم عبدالحمید قریشی:** آپ ۱۹۰۴ء کو جناب شیخ محمد قریشی کے گھر پیدا ہوئے۔ان کی ابتدائی بیعت پیر مہر علی شاہ سے تھی،بعدازاں خواجہ صوفی محمد نقیب اللہ شاہ سے ٦ جولائی

۱۹۶۰ء کو تجدید بیعت کی اور خلافت سے بھی سرفراز ہوئے۔انہیں کیمیاء گری کا بھی شغف تھا، اپنے دور کے نامور حکیم تھے، ۱۲ جولائی ۱۹۸۱ء/ ۹ رمضان ۱۴۰۱ھ بروز اتوار بعمر ۷۷ سال وفات پائی اور میانہ موہڑہ میں ہی دفن ہوئے۔

**حاجی الحرمین الشریفین مسافرِ بلادِ عرب خان محمد کوٹلوی:** آپ کی مطبوعہ سی حرفی کرامت نامہ سے حاصل شدہ معلومات کے مطابق آپ موضع کوٹلہ (تحصیل راولپنڈی) میں کرم دین کے ہاں مغل برادری میں پیدا ہوئے جن کی عرفیت کھٹیک تھی۔ان کی نسبتِ بیعت سید غلام حیدر علی شاہ جلالپوری سے تھی۔کرامت نامہ میں انہوں نے لکھا ہے کہ اس وقت (۱۹۱۱ء) تک وہ کئی قصے،سی حرفیاں اور ایک منظوم سفر نامۂ حج و بلادِ عرب (۱۵۴) تخلیق کر چکے تھے۔(۱۵۵) حاجی خان پوٹھوہار بھر میں احمد علی سائیں کے بعد سب سے مضبوط شاعر مانے جاتے ہیں۔منڈھاڑ (تحصیل کلر سیداں) کے محمد فاروق گلفام (پ ۲۴ نومبر ۱۹۸۴ء) کی مملوکہ ایک بیاض میں آپ کو احمد علی سائیں کا شاگرد لکھا گیا نیز اسی بیاض میں مرقوم ہے کہ ۹ محرم ۱۳۷۹ھ/ ۱۹۵۹ء بروز جمعرات بوقت پونے چار بجے سحر آپ نے وفات پائی۔(۱۵۶) ایک اور روایت کے مطابق بیسویں صدی کے چوتھے عشرے میں کسی سال آپ کا انتقال ہوا، موضع کوٹلہ میں ہی مدفون ہیں۔نمونۂ کلام (۱۵۷):

ک : کون ہووے غمخوار میرا جھڑا دیوے تسلی مسکین تک کے
میرا ساتھی بھی نہیں کوئی پاس میرے جھڑا دیوے تسلی غمگین تک کے
ڈاہڈی جان کمزور نحیف ہو گئی لوکی ویکھ پڑھدے الامین تک کے
خان لاش نہ کریں برباد میری قبر کھودیاں نرم زمین تک کے

**محمد عبدالرحمٰن درد معروف بہ درد علی شاہ قلندر قادری:** آپ ۱۹۱۰ء میں مسوال (تحصیل و ضلع چکوال) میں پیدا ہوئے۔آپ جاجی خاندان سے تھے جو اب قاضی

کہلاتا ہے۔آپ نے چودہ برس کی عمر سے ہی شعر کہنا شروع کر دیا تھا،کئی سال راولپنڈی میں رہائش پذیر رہے۔(۱۵۸)ان کی نسبتِ بیعت سائیں اللہ بخش معروف بہ سائیں صدری نقشبندی (راولپنڈی) سے تھی،نیز سائیں فتح علی خان معروف بہ فتح خان قلندر نوری قادری نوشاہی (م ۲۰ مئی ۱۹۵۲ء) سے بھی نیازمندانہ مراسم تھے۔آپ کی چند تصانیف کے نام یہ ہیں:۔**پنج گنج قلندری/کشف الانوار/قصہ باز و فاختہ/قصص الحسنین /چنن بادشاہزادی/شیریں فرہاد/رموزِ عشق/کھکھی کاں لطیفہ/منظوم عملیات/اسرارِ تخفی/وظائف پیرانِ پیر/معرکا جادو/لوحِ تسخیرِ ہمزاد/ رب کی پہچان/ دین العرب/ بیوفا معشوق یعنی بدکار عورت فی زمانہ/منظوم ترجمہ قصیدہ روحی/منظوم ترجمہ قصیدہ غوثیہ**۔ان کی تالیف کا ایک قلمی نسخہ خانقاہِ سلطانیہ کالا دیو ضلع جہلم کے کتابخانہ میں مولانا غلام محی الدین قریشی (م ۱۰ ذیقعد ۱۳۶۳ء) کے ذخیرہ میں موجود ہے اوراس کا برقی عکس راقم کے کتابخانہ میں۔عمر کے آخری سالوں میں آپ گجرات رہائش پذیر ہوگئے تھے۔۱۹۷۴ء میں دولت نگر (گجرات) میں وفات پائی اور وہیں دفن ہوئے۔نمونہ کلام:(۱۵۹)

س: سوچ کے عشق دا نام لیے بن چھیڑیاں ایہہ ڈنگ ماردا ہے
لنگھئے ہٹ کے تے کھایئے سٹ ناہیں جھٹ پٹ وچ راہ للکاردا ہے
پیوے خون تے جگر خوراک ظالم ہڈیاں چم تھیں وکھ نتاردا ہے
دردا! رکھ توں ہن سر ہتھ اوتے تینوں شوق ہے عشق بازار دا ہے

**اللہ داد چنگی:** آپ ہری پور (ضلع ہزارہ) کے رہنے والے تھے،نوجوانی میں پنڈی آگئے،احمد علی سائیں کے چہیتے شاگرد تھے،چونکہ وہ تیز اوراونچی آواز میں شعر پڑھتے تھے،سو استاد نے ان کا تخلص چنگی تجویز کیا،راولپنڈی میں ہی ۱۹۵۴ء میں بعمر ۶۵ سال وفات ہوئی۔(۱۶۰)نمونہ کلام(۱۶۱):

عین شین تے قاف دو نقطیے نے لکھ آباد کر کے گھر ویران چھوڑے

نامدار سن جھیڑے وچ نامیاں دے اس نہ اوہناں دے نام و نشان چھوڑے

سزا دین بِن کسے نوں چھوڑدا نہیں عالیشان نہ کسے دی شان چھوڑے

چنگی! عشق جس در تے مقیم ہوندا نہ در، نہ در دے دربان چھوڑے

**صوفی علی احمد:** آپ ۱۹۰۵ء کو موضع چھچی بہادر میں نمبردار نادر خان کے ہاں دھمیال مغل برادری میں پیدا ہوئے۔ کچھ عرصہ برٹش انڈین آرمی میں ملازمت کی، بعدازاں گوجرخان شہر میں آڑھت کے کاروبار سے منسلک ہوگئے۔ آپ امی تھے، خاصی عمر میں پڑھنا شروع کیا اور درسِ نظامی کی ابتدائی کتب بھی پڑھیں۔ آپ کی نسبتِ بیعت پیر مہر علی شاہ گولڑوی سے تھی، نیز پنجابی میں سخن گوئی کا ذوق بھی رکھتے تھے۔ ایک بار آپ کے گاؤں کے ایک شخص نواب خان نے مولوی عبدالواحد عبدی جو ان دنوں بطور امام مسجد وہاں مقیم تھے سے اپنے عصا کے بارے فی البدیہہ شعر کہنے کی فرمائش کی، لیکن مولوی صاحب نے معذرت کر لی، صوفی علی احمد بھی اس موقع پہ موجود تھے انہوں نے فی البدیہہ عصا کے بارے درج ذیل چومصرعہ کہہ کے سنا دیا:

د : دوستا! کر نہ زور ایڈا کیوں جھگڑدا ایں ہوئی تنگ یارا!

کھونڈی لے بانکے وچ پھرن گلیاں جیوں شمع تے پھردے پتنگ یارا!

کھونڈی کرنی ناویا! کم سارے ، کمزور دا ہووندی سنگ یارا!

ہویا ویکھ کے خوش علی احمدا! میں دلوں کیتی سی بھوں ای قشنگ یارا!

آپ کا غیر مطبوعہ کلام آپ کے فرزند مفتی محمد مختار علی رضوی کے پاس محفوظ ہے۔ ۶ مارچ ۲۰۰۶ء کو آپ کا انتقال ہوا۔ (۱۶۲)

آثارِ منظوم: حاجی صاحب کی اب تک چار مطبوعہ سی حرفیاں دستیاب ہوئی ہیں جن کی تفصیل درج ذیل ہے:۔

## سی حرفی دوئم فریاداکھیاں

سی حرفی دوئم سے یہ گمان ہوتا ہے فریاداکھیاں کے نام سے سی حرفی اول بھی شایع ہوئی ہو گی یا یہ بھی ممکن ہے جھگڑا ابلبل ومالی پہلے شایع ہوئی ہو اور بعدازاں فریاداکھیاں طبع ہوئی ہو پس بلحاظ طباعت چونکہ اس کا نمبر دوسرا ہوا ہوگا اس لیے اس کے ساتھ سی حرفی دوئم لکھ دیا گیا ہو۔فریاداکھیاں تیس چومصرعوں اور آٹھ صفحات پر مشتمل ہے اور فرنٹیر میل الیکٹرک پریس راولپنڈی سے شایع ہوئی لیکن سالِ اشاعت مرقوم نہیں، جبکہ قیمت ایک آنہ درج ہے اور اس کے کاتب مولوی نظام الدین (راولپنڈی) ہیں۔

## جھگڑا ابلبل ومالی

یہ سی حرفی تمثیلی ادب کا اچھا نمونہ ہے۔چوبیس چومصرعوں اور آٹھ صفحات پر مشتمل یہ سی حرفی مرکنٹائل الیکٹرک پریس راولپنڈی سے شایع ہوئی، سالِ اشاعت مرقوم نہیں۔جبکہ اس کی قیمت بھی ایک آنہ درج ہے۔

## رسالۂ عالم

یہ مجموعہ بھی مرکنٹائل اَلیکٹرک پریس راولپنڈی سے شایع ہوا، جس کی قیمت ایک آنہ ہے مگر سال اشاعت اس پہ بھی مرقوم نہیں۔ یہ مجموعہ حسن، کبراور تقدیر کے مکالمہ پر مشتمل ہے جس میں حاجی صاحب کے شاگردِ رشید شیر زمان کا بھی کلام شامل ہے۔مجموعۂ ہذا آٹھ صفحات پر مشتمل ہے، جس میں پچیس چومصرے شاملِ مجموعہ ہیں ان میں سترہ چومصرے حاجی صاحب کے جبکہ سات چومصرے شیر زمان کے ہیں۔

## پنجۂ عشق صادق، سوال و جواب

یہ مجموعہ بھی آٹھ صفحات پر مشتمل ہے اور ملٹری پریس کیمبل پور (موجودہ اٹک) سے شائع ہوا۔ سال اشاعت مذکور نہیں جبکہ اس کی قیمت بھی ایک آنہ درج ہے۔ یہ مجموعہ بھی استاد و شاگرد دونوں کے کلام پر مشتمل ہے۔ جس میں تیس چومصرے اور ایک ہشت مصرعہ ہے۔ جن میں پندرہ چومصرے حاجی صاحب کے جبکہ پندرہ چومصرے مع ایک ہشت مصرعہ شیر زمان کے ہیں۔

حسن نواز:

تکمیل: ۱۶ رمضان ۱۴۲۸ھ

حضرت دادی صاحبہ کی سترہویں برسی پر

مزید اضافہ جات: ۱۱ ذیقعد ۱۴۲۸ھ


رابطہ:

چٹھی: ۳۳۵-ماڈل ٹاؤن، ہمک، اسلام آباد

برقی چٹھی: suhraward@hotmail.com

صوتی: 0300-5174010




# حوالہ جات وحواشی

۱- برج ناتھ، رائے زادہ، وجہ تسمیہ دیہات پرگنہ دان گلی وپھرپالہ (نخ): بکوالہ، (تحصیل سوہاوہ)، راجہ ظفر الحق، مکتوبہ، (۱۸۹۳ء؟، بقول راجہ کفایت علی پنوار)، برقی عکس، مملوکہ راقم، ص ۴۷

۲- صدیقی، پروفیسر منظور الحق، تاریخ حسن ابدال: لاہور، ادارہ تحقیقاتِ پاکستان دانشگاہ پنجاب، جنوری ۱۹۷۷ء، اول، ص ۱۶۰

۳- راجہ، اکرام الحق، تاریخ گوجرخان: لاہور، مکتبہ داستان، مئی ۱۹۹۴ء، اول، ص ۳۸

۴- دونی چند، رائے زادہ، کیگوہرنامہ: تحقیق و تدوین، ڈاکٹر محمد باقر، لاہور، انتشاراتِ پنجابی ادبی اکادمی، ۱۹۶۵ء، اول، ص ۱۱۴

۵- نوشاہی، سید شریف احمد شرافت، شریف التواریخ، جلد دوم/ حصہ دوم/ موسوم بہ طبقاتِ نوشاہیہ: ساہنپال، ادارہ معارف نوشاہیہ، ۱۴۰۲ھ/ ۱۹۸۲ء، ص ۱۵۹۵: تذکرہ شعرائے نوشاہیہ میں سالِ ولادت ۱۰۰۳ھ مرقوم ہے۔ (نوشاہی، سید شریف احمد شرافت، تذکرہ شعرائے نوشاہیہ: ترتیب و تدوین و تکمیل، ڈاکٹر عارف نوشاہی، لاہور، اورینٹل پبلی کیشنز، ۲۰۰۷ء، ص ۳۱۷)

۶- منچری، محمد اشرف فاروقی نوشاہی، کنز الرحمت: لاہور، اسلامیہ سٹیم پریس، ۱۳۲۹ھ/ ۱۹۱۱ء، ص ۱۰۰

۷- ایضاً، ص ۱۰۱

۸- ایضاً، ص ۱۱۱

۹- راقم الحروف، صوفی طارق محمود محمد فیصل صاحبان (میرپور/ آزادکشمیر) کی معیت میں مورخہ ۶ دسمبر ۲۰۰۶ء کو آپ کے مزار شریف پہ حاضری کی سعادت سے شرف یاب ہوا۔ جناب چمن پیر اور میاں سکندر حیات (مؤلف، لاڈلا بچیار) صاحبان سے خاصی دیر ملاقات رہی۔

۱۰- اسے ڈاکٹر معین نظامی نے مرتب کیا ہے اور اس کے اب تک تین ایڈیشن شائع ہو چکے ہیں۔ ایک ادارہ معارف نوشاہیہ اسلام آباد سے ۱۹۹۹ء میں جبکہ دوسری اور تیسری اشاعت مرکز تحقیقاتِ فارسی ایران و پاکستان اسلام آباد کے زیر اہتمام بالترتیب مارچ ۲۰۰۰ء، مارچ ۲۰۰۱ء میں عمل میں آئی۔ اس کے نسخہ خطی (مخزونہ، سنٹرل لائبریری بہاولپور، نمبر ۱۰۳) کی فوٹو کاپی راقم کے کتابخانہ میں ہے۔

۱۱- اس کا ایک نسخۂ خطی بخطِ سید بشیر احمد بشارت نوشاہی، مکتوبہ ۱۳۵۶ھ، شرافت صاحب کے کتابخانہ میں موجود ہے۔(نوشاہی، ص ۹۵۶)

۱۲- اس کا قلمی نسخہ پنجاب یونیورسٹی کی لائبریری میں ذخیرۂ شیرانی (نمبر ۶۲۲۳) میں موجود ہے۔ (نوشاہی، ص ۹۶۵)

۱۳- لاہوری، فقیر غلام محی الدین، کشکولِ نوشاہی (خ): بحوالہ، تذکرہ شعرائے نوشاہیہ: ص ۳۱۸

۱۴- شیخ محمد بشندوری، معروف شاعر شاہ مرادخانپوری کے شیخ طریقت تھے۔(الٰہی بخش، منشی، تحفۂ قادریہ: دہلی، مسلم پریس، ۱۲۹۴ھ، ص ۱۰۱)

۱۵- یہ دیوان شاہ عبدالباقی کے صاحبزادے تھے۔(ہاشمی، حاجی محمد اختر، حاجی، شجرۂ نسب (خ): بیول، مملوکہ، مرتب، ص ۱۲)

۱۶- الٰہی بخش، ص ۸۶

۱۷- ہاشمی، ص ۹

۱۸- ایضاً، ص ۱۲

۱۹- ایضاً، ص ۱۳

۲۰- ایضاً، ص ۱۴

۲۱- برکات، میاں محمد، اذکارنامہ (خ): نڑالی، کتابخانہ راقم، کاتب، قاضی محمد ارشد ساکن نکڑالی، ص ۳

۲۲- اعوان، پروفیسر انور بیگ، دھنی ادب وثقافت: چکوال، بزمِ ثقافت، ۱۹۶۸ء، اول، ص ۱۹۶: ایضاً، ٹیلیفونک گفتگو از راقم: ۱۶ نومبر ۲۰۰۷ء

۲۳- قریشی، ڈاکٹر احمد حسین، شاہ چراغ چوہانوی تے امام حسین دی وار، مشمولہ، پنجابی ادب (سہ ماہی): لاہور، ش ۱۰، اپریل-جون ۱۹۸۹ء، ص ۲۷

۲۴- ایضاً، ص ۲۵

۲۵- گیلانی، سید وحید احمد، گفتگو از راقم: ڈھوک سیداں داخلی کدیہ خلیل، ۱۶ نومبر ۲۰۰۷ء

۲۶- قریشی، ص ۲۳

۲۷- دونی چند، ص ۳-۱۰

۲۸- ایضاً،ص۹۰

۲۹- اس کے دو قلمی نسخے کتابخانہ دانشگاہ پنجاب لاہور میں پروفیسر سراج الدین آذر (م۱۹۴۷ء) کے ذخیرہ میں بالترتیب کیٹلاگ نمبر۷۹۶/۵۱- H، ۸۵۲/۱۰۸- H کے تحت موجود ہیں۔(نوشاہی، سید خضر عباسی، فہرست نسخہ ہای خطی فارسی کتابخانہ دانشگاہ پنجاب لاہور، گنجینۂ آذر: اسلام آباد، مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان، ۱۴۰۶ھ،ص۳۹۴-۳۹۵)

۳۰- محمد بخش، میاں، سفر العشق یعنی قصہ سیف الملوک و بدیع الجمال: جہلم، یونیورسل پریس، ۱۲۸۷ھ، اول،ص۴۳۹

۳۱- سکندر شیخ، اے. جی، حضرت شاہ چمن چراغ، مشمولہ، وادیٔ پوٹھوہار: مرتبہ، رشید نثار، راولپنڈی، پنڈی اسلام آباد ادبی سوسائٹی (پیاس)، ۱۹۹۷ء،ص۴۰۵

۳۲- قادری، شاہ محمد غوث، اسرار الطریقت (خ): اسلام آباد، کتابخانہ گنج بخش، کاتب، غلام شاہ نبیرۂ شاہ محمد غوث، ۱۱۸۶ھ، شمارہ، ۵۴۲۳،ص۹۸: اردو ترجمہ، (؟)، لاہور، اللہ والے کی قومی دوکان (س-ن)، دوم،ص۴۶

۳۳- سہام، شیخ عبداللہ، اسرار الحجبت (خ): کالا دیو (ضلع جہلم)، کتابخانہ خانقاہِ نقشبندیہ سلطانیہ، کاتب، میاں غلام نبی ساکن موضع کیال،ص۲۱۹

۳۴- فضلِ حق، خانصاحب قاضی، پنجابی علم و ادب میں مسلمانوں کا حصہ (۱۰۰۰ھ تا ۱۳۰۰ھ): مرتبہ، بذلِ حق محمود، لاہور، سنگِ میل پبلی کیشنز، ۲۰۰۴ء،ص۸۸

۳۵- رتن چند، رائے زادہ، احوال گکھڑانِ میر پور، مشمولہ، کیگو ہرنامہ:ص۱۸۹

۳۶- فضلِ حق،ص۸۹-۹۱

۳۷- احمد منزوی، فہرستِ مشترک نسخہ ہای خطی فارسی پاکستان: اسلام آباد، مرکز تحقیقات فارسی ایران و پاکستان، ۱۳۶۷ش/۱۴۰۸ھ/۱۹۸۸ء، ۱۰/۵۷۹: نظامی، راجہ نور محمد، خطۂ پوٹھوہار کی تاریخ و اقوام پر ایک ہندو خاندان کی فارسی زبان میں اہم تصانیف: مشمولہ، پیغام آشنا: اسلام آباد، اکتوبر-دسمبر۲۰۰۴ء، شمارہ۱۹،ص۳۸: نیز ذخیرۂ آذر میں کیگو ہرنامہ (مکتوبہ، ۱۸ ساون ۱۸۸۸ بکرمی، کیٹلاگ نمبر۸۰۰/۵۵-H) کے ترقیمہ میں ان کی سکونت کوتیانہ مرقوم ہے۔(نوشاہی، خضر،ص۴۱۶)

۳۸- ڈاکٹر خضر نوشاہی نے اسے ''کھٹ کھٹ'' پڑھا اور اسے پوٹھوہاری زبان کا لفظ قرار دیتے ہوئے اس کا

معنی چارپائی لکھا ہے جو صحیح نہیں۔ پوٹھوہار میں چارپائی کے لیے منجی کا لفظ مستعمل ہے، البتہ آزاد کشمیر میں بولی جانے والی زبان (جو یقیناً پوٹھوہاری سے ملتی جلتی ہے) میں چارپائی کو کھٹ کہتے ہیں۔ ویسے بھی اگر اسے کھٹ پڑھا جائے تو مذکورہ شعر کے معانی نہایت مضحکہ خیز قرار پائیں گے یعنی صاحب (خدا) ہر چارپائی میں بستا ہے لیکن اسے آج تک کوئی بھی جان نہیں پایا۔ (نوشاہی، خضر، ص ۴۱۵)

۳۹- رتن چند، رائے زادہ، کرسی نامۂ گوجران (خ): بحوالہ، نوشاہی، سید خضر، ص ۴۱۵

۴۰- رضوی، سید جمیل احمد، پنجاب یونیورسٹی لائبریری وچ پنجابی دے قلمی نسخے: مشمولہ، کھوج: لاہور، ۸-۹/ص ۴، ۱۷

۴۱- اس کا ایک قلمی نسخہ کتابخانہ دانشگاہ پنجاب میں زیر شمارہ ۲۱۳۴ PeIII/۷۳ موجود ہے۔ (احمد منزوی، ۵۸۰/۱۰)

۴۲- اس کا ایک قلمی نسخہ کتابخانہ دانشگاہ پنجاب کے ذخیرۂ آذر میں زیر شمارہ H-۱۱۸ موجود ہے۔ (نوشاہی، خضر، ص ۴۰۵)

۴۳- اس کا ایک قلمی نسخہ کتابخانہ مذکورہ کے ذخیرۂ آذر میں زیرِ شمارہ H-۵۶ موجود ہے۔ (نوشاہی، خضر، ص ۳۹۱)

۴۴- اس کے دو قلمی نسخے کتابخانہ مذکورہ بالا میں زیرِ شمارہ H-۵۶/۷۸۰۱، H-۵۶/۷۸۰۲ موجود ہیں۔ (نوشاہی، خضر، ص ۴۰۱)

۴۵- نوشاہی، خضر، ص ۳۹۱، ۴۰۰

۴۶- الٰہی بخش، ص ۸۶: سہام، ص ۶۳

۴۷- سہام، ص ۶۳: ہاشمی، ص ۱۹

۴۸- آپ نے اسرار المحبت ۱۱۵۹ھ میں تالیف کی جیسا کہ اسرار المحبت میں ہے کہ: ''در سنہ مبارک ہجری کہ یک ہزار یک صد و پنجاہ و نہ بود کہ این شجرہ قلمی شد و سنہ بادشاہ محمد شاہ سلمہ اللہ بیست و پنج سال بود در قریہ جلہاری عملہ پرگنہ پھرہالہ من مضافات لاہور المشہور پوتھار این مجموعہ اسرار المحبت زیب ارقام یافتہ۔'' (ص ۶۲)

ایک مقام پہ لکھا ہے: ''یقین می دانم کہ دعائے آنحضرت در حق این عاجز مستجاب شدہ و مستجاب خواہد

شد ازہفت سالگی تا حال کہ قریب ہفتاد سال (۷۰۔۱۱۵۹ھ) رسیدہ ام نمازِ تہجد از من فوت نشدہ۔"
(ص،۲۱۷) ان دونوں روایات کی روشنی میں سالِ پیدائش ۱۰۸۹ھ قیاس کیا گیا ہے۔

۴۹- ایضاً،ص۲۱۶-۲۲۱

۵۰- ایضاً،ص۱۰۳

۵۱،۵۲- ہاشمی،ص۱۹

۵۳- سہام ،میاں عبداللہ،مدح غوث محی الدین(خ) : نڑالی،کتابخانہ راقم،کاتب،محمد حیات سہام،۱۷ ذیقعد۱۱۵۹ھ،ص۳

۵۴- ہاشمی،ص۲۵

۵۵- ایضاً،ص۲۹

۵۶- فتوح،میاں محمد،قصہ سسی(خ):،نڑالی،کتاب خانہ راقم،کاتب،قاضی محمد ارشد،ص۱۱

۵۷- عزت رائے ،رائے زادہ، وار(خ) :مشمولہ،کیکو ہرنامہ(خ) :بکوالہ،راجہ ظفر الحق،کاتب، اکرم، ۱۱ذی قعد۱۳۳۹ھ،ص۲۱۹

۵۸- ایضاً،۲۳۴۔۲۳۵

۵۹- بشیر،مولانا محمد نور عالم،انوار الاعوان:لاہور،کپور آرٹ پرنٹنگ ورکس،۱۹۳۴ء،۲/ ۱۰۹

۶۰- ملاحظہ فرمایئے:نوشاہی،سید عارف،کتابخانہ گنج بخش (راولپنڈی) وچ پنجابی مخطوطے:مشمولہ،کھوج: لاہور،۸-۹/ص۳۳-۶۱

۶۱- فضل احمد،قاضی،بیاض(خ): نڑالی،کتابخانہ راقم

۶۲- قادری،میاں محمد بخش،ہدایت المومنین(خ ) : نڑالی،کتابخانہ راقم ،کاتب،قاضی فیض عالم اراضوی،ذی الحجہ۱۳۱۷ھ،ص۸۷

۶۳- حسن نواز شاہ،امام احمد رضاخاں بریلوی اور علماء گوجرخان:مشمولہ،معارف رضا(سالنامہ) :کراچی،۲۰۰۷ء،ص۲۴۹

۶۴- الٰہی بخش،،ص۱۵۱

۶۵- ایضاً،ص۱۵۲

۶۶، ۶۷- ایضاً، ص ۱۵۱

۶۸- نوشاہی، میاں شرف علی، شجرۂ نوشاہیہ سچیاریہ (خ): جرموٹ، صاحبزادہ محمد رضوان نوشاہی، مکتوبہ، شاعر خود، برائے جہان خان باغبان ساکن موضع ساؤ (ضلع چکوال)، ص ا: نجفی، سید چنن شاہ، سلسلہ نوشو گنج بخش آنکہ بالتجائے رفیقے نوشتہ شد، ۴ صفر ۱۳۲۳ھ: مشمولہ کلام چنن شاہ (خ): گوجرخان، کتابخانہ اختر امام رضوی، ص ۸۴

۶۹- نوشاہی، صاحبزادہ شبیر احمد (پ ۱۶ اکتوبر ۱۹۵۲ء)، گفتگو از راقم: جرموٹ کلاں، ۱۶ جولائی ۲۰۰۷ء

۷۰- شہباز ملک، ڈاکٹر، پنجابی کتابیات: اسلام آباد، اکادمی ادبیات، ۱۹۹۱ء، اول، ۱/ ۷۷

۷۱- ایضاً، ص ۴۹۲

۷۲- ایضاً، ص ۴۹۰

۷۳- ایضاً، ۴۹۳

۷۴- ایضاً، ص ۴۹۳

۷۵- حسن نواز شاہ، ص ۲۱۸

۷۶- ایضاً، ص ۲۱۹

۷۷- یہ دونوں نسخے کتابخانہ خانقاہ سلطانیہ کالا دیو میں مولانا غلام محی الدین قریشی کے ذخیرہ میں موجود ہیں۔ راقم نے ۹ ستمبر ۲۰۰۷ء کو دوسری بار کتابخانہ ملاحظہ کیا اور دونوں نسخہ جات کی تصاویر لیں۔

۷۸- ممتاز حسین، حاجی (پ ۱۶ جنوری ۱۹۵۶ء)، گفتگو از راقم: مونگر، ۱۷ جولائی ۲۰۰۷ء: شمسی، رسالدار عبدالحمید (پ یکم ستمبر ۱۹۴۱ء)، گفتگو از راقم: سکھو، ۱۷ جولائی ۲۰۰۷ء

۷۹- غلام فاطمہ (پ ۱۹۳۴ء) دختر مولوی محمد رمضان نقشبندی، گفتگو از راقم: بـــــر (تحصیل کلر سیداں)، ۱۴ جولائی ۲۰۰۷ء

۸۰- قادری، سید نور محمد، حضرت قاضی سلطان محمود قادری: لاہور، مکتبہ قادریہ، (س-ن)، ص ۱۱

۸۱- رجسٹر کاروائی انجمن سادات گوجرخان ضلع راولپنڈی (فوٹو کاپی): نڑالی، کتابخانہ راقم، ص ۱۴

۸۲، ۸۳- جھگڑا حقہ و کوزہ و فریاد غم، مطبع سراج المطابع جہلم سے باہتمام مولوی فقیر محمد جہلمی شایع ہوئیں۔

۸۴- نجفی، چنن شاہ، تحفۂ رسولی: راولپنڈی، شانتی سٹیم پریس، ۱۹۲۱ء/ ۱۳۴۱ھ، ص ۱۴

۸۵- نجفی،ص۱۵

۸۶- سیالکوٹی،سیدنور اللہ شاہ،چشمۂ نور درمنقبت پیرعبدالغفور:لاہور،مطبع اسلامیہ سٹیم پریس، اول(س-ن)،ص۹۵-۱۰۴:(طبع دوم)،لاہور،عبدالرشید سلطانی،جولائی ۱۹۷۹ء،ص۵۷-۶۲

۸۷- غریب چند،استادالشعراء،کلامِ غریب چند:راولپنڈی،سردار رنجیت سنگھ اینڈ سنز تاجرانِ کتب(س-ن)،ص۳۵

۸۸- ایضاً،ص۳۵

۸۹- ایضاً،ص۵۸-۶۰

۹۰- مدح غوثِ پاک،نذر حسین اینڈ سنز تاجرانِ کتب نے راولپنڈی سے شایع کی تھی۔

۹۱- زار،سائیں نادر خان،مناظراں شاعراں (خ):نڑالی،کتابخانہ راقم،بخطِ مرتب،ص۷

۹۲- قریشی،راشد قیوم،گفتگو از راقم:گوجر خان،۱۴جولائی ۲۰۰۷ء

۹۳- حسن نواز شاہ،ص۲۲۰

۹۴- احمد جی،قاضی،اشتہار،مشمولہ،ارتحالِ حیدری یعنی فراقِ حیدری:لاہور،آریہ سٹیم پریس،۱۳۳۰ھ

۹۵- گلزارِ حیدری کا پہلا ایڈیشن مطبع مفیدِ عام لاہور سے باہتمام مولوی شمس الدین (گوجر خان) ۱۸۹۹ء میں،دوسرا راولپنڈی پریس سے باہتمام قاضی احمد جی چشتی جبکہ تیسرا مطبع مفید عام لاہور سے باہتمام حاجی عبدالرحمٰن اینڈ سنز تاجرانِ کتب گوجر خان سے شایع ہوا۔

۹۶- مدح خواجہ غلام حیدر علی شاہ جلالپوری،نور آرٹ پریس راولپنڈی سے شایع ہوئی۔

۹۷- قلعہ داری،احمد حسین قریشی،پنجابی ادب کی مختصر تاریخ:لاہور،مکتبہ میری لائبریری،۱۹۷۲ء،دوم، ص۱۳۵

۹۸- برکات احمد،قاضی (نبیرۂ مولانا محمد حسین چشتی) ٹیلیفونک گفتگو از راقم:۱۰جولائی ۲۰۰۷ء

۹۹- حسن نواز شاہ،ص۲۲۲

۱۰۰- ارتحالِ حیدری یعنی فراقِ حیدری:ص۱۱-۱۴

۱۰۱- غلام مرتضیٰ،گفتگو از راقم:موہڑہ بجیال،۷جولائی ۲۰۰۷ء

۱۰۲- قلعہ داری،ص۳۵

۱۰۳- یہ ۱۳۵۴ھ میں نریندر پریس راولپنڈی سے شایع ہوئی۔

۱۰۴- خلیل، میاں محمد (پ ۱۹۲۳ء)، رحم علی، باوا (م ۱۱ اگست ۲۰۰۷ء)، گفتگو از راقم: نڑالی

۱۰۵- محمد آزاد ولد سائیں نادر خاں (پ ۱۲ جنوری ۱۹۵۱ء)، گفتگو از راقم: کوری دولال، ۲ جولائی ۲۰۰۷ء

۱۰۶- حسن نواز شاہ، ص ۲۲۲

۱۰۷- خان گل ولد مولوی مولا داد، ٹیلی فونک گفتگو از راقم: راولپنڈی، ۵ ستمبر ۲۰۰۷ء

۱۰۸- مظہر الحق، بریگیڈیئر، ٹیلی فونک گفتگو از راقم: راولپنڈی، ۳۱ جولائی ۲۰۰۷ء

۱۰۹- قریشی، عبدالغفور، پنجابی ادب دی کہانی: لاہور، عزیز بک ڈپو، نومبر ۱۹۷۲ء، اول، ص ۴۶۰-۴۶۱

۱۱۰- مظہر الحق

۱۱۱- فروغ، محمد بشارت علی خان، وفیات مشاہیر اردو: رامپور، مؤلف خود، ۲۰۰۰ء، اول، ص ۲۵۰

۱۱۲- منہاس، ماسٹر عبدالعزیز (پ ۱۴ اگست ۱۹۲۱ء)، گفتگو از راقم: دیوی، ۲۶ ستمبر ۲۰۰۶ء: فروغ، ص ۲۵۰

۱۱۳، ۱۱۴- http://www.tribuneindia.com/1999june06/sunday/head5.htm

۱۱۵- تصدق حسین، راجہ، گفتگو از راقم: کنیال

۱۱۶- حسن، صاحبزادہ حسن نواز شاہ، حاجی امیر زمان کیالوی، ایک تعارف: مشمولہ، گوہر فراق: کلر سیداں، ستمبر ۲۰۰۵ء، ص ۲۹-۳۱

۱۱۷- حسن نواز شاہ، محمد لطیف قمر، ایک حساس شاعر: مشمولہ، قندیلِ نو: نڑالی، ۲۰۰۷ء

۱۱۸- ان کے تین درجن سے زاید مجموعے شایع ہو چکے ہیں۔

۱۱۹- ان کے درج ذیل شعری مجموعے شایع ہو چکے ہیں: گھریاں شاماں (۱۹۸۸ء)، زندگی (۱۹۹۴ء)، نقوشِ اقبال (مئی ۱۹۹۷ء)، طرحی مشاعرہ (مئی ۲۰۰۶ء)، گل پھل ورگی (۲۰۰۶ء)۔

۱۲۰- ان کے دو درجن سے زاید مجموعے شایع ہو چکے ہیں۔

۱۲۱- ان کی درج ذیل کتب شایع ہو چکی ہیں: چھلی والی سرکار (۱۹۶۷ء)، سی حرفی مع وصال نامہ (۱۹۶۷ء)، سی حرفی بیج پھل (۱۹۷۶ء)، پوٹھوہاری قاعدہ (جنوری ۲۰۰۰ء) اور بھکھو ار ماہ و سال کے آئینے میں (اگست ۲۰۰۲ء)، ساہڑی سرکار (۲۰۰۴ء)۔

۱۲۲- ان کا ایک مختصر مجموعہ پاک دیس دا اچاناں، مہنگائی دا مقابلہ (۱۴ اگست ۱۹۸۶ء) شائع ہو چکا ہے۔

۱۲۳- ان کا کل کلام ابھی تک غیر مطبوعہ ہے اور ان کے پوتے ساجد کیانی کے پاس ہے۔

۱۲۴- ان کی ایک سی حرفی اور کچھ فارسی کلام ان کے فرزند راجہ سید اکبر کے پاس موجود ہے۔

۱۲۵- بقول سید حبیب شاہ بخاری یہ اپنا پہلا مجموعۂ کلام ترتیب دے چکے ہیں۔

۱۲۶- انہوں نے پوٹھوہار ادبی اکیڈمی گوجر خان (جس کے یہ بانی اور چیرمین بھی ہیں) کے تحت ہجرِ یار، سانجھے موتی، یاداں، سنگدل صنم، جوان موتاں (حصہ اول)، درداں درد، جوان موتاں (حصہ دوم)، یادِ محبوب، لیبیا دے راہی، تلاشِ منزل، کرامت چٹھی والی سرکار، غمِ جاناں شائع کیے، ان کتب میں ان کا اور ان کے تلامذہ کا کلام شامل ہے۔

۱۲۷- ان کی کلیات کا مخطوطہ راقم کے کتب خانہ میں ہے۔

۱۲۸- ان کی ایک مطبوعہ سی حرفی آئینۂ معرفت راقم کے کتاب خانہ میں ہے۔

۱۲۹- ان کے دو شعری مجموعے قندیلِ سخن اور سوزِ نوا (۱۹۹۹ء) شائع ہو چکے ہیں۔

۱۳۰- ان کا ایک شعری مجموعہ روپ مثالاں (اپریل ۱۹۹۷ء) شائع ہو چکا ہے۔

۱۳۱- ان کا ایک شعری مجموعہ یاداں دے اتھروان کی وفات کے بعد اگست ۲۰۰۱ء میں شائع ہوا۔

۱۳۲- ان کے دو شعری مجموعے آرزئے درویش مع ڈونگھے پھٹ (نومبر ۲۰۰۴ء)، خوشبوئے درویش المعروف ڈونگھیاں سوچاں (۲۰۰۷ء) شائع ہو چکے ہیں۔

۱۳۳- یہ محراب خاور کے شاگرد ہیں ان کے درج ذیل مجموعے شائع ہو چکے ہیں: پھلواری (اکتوبر ۲۰۰۰ء)، سچے موتی (۲۰۰۲ء)، تصورِ اقبال (۲۰۰۲ء)، بلغ العلیٰ بکمالہ (مارچ ۲۰۰۵ء) اور ہنیرے اجالے (۲۰۰۶ء)۔

۱۳۴- یہ محراب خاور کے شاگرد ہیں اور ان کا پہلا شعری مجموعہ شامِ غم ۲۰۰۲ء میں شائع ہوا، جبکہ دوسرا مجموعہ پیمانۂ حرف طباعت کے آخری مراحل میں ہے۔

۱۳۵- ان کا ایک مجموعہ نوائے دلشاد (۲۰۰۶ء) شائع ہو چکا ہے۔

۱۳۶- ان کے شعری مجموعوں عشق دا خزانہ المعروف معرفت دا خزانہ (۱۹۹۶ء) انوارِ رسول (۲۰۰۳ء)، محبت (۲۰۰۶ء) کی اشاعت راقم کے علم میں ہے۔

